جس نے کسی مومن کو اذیت دی اس نے مجھے اذیت دی۔ (الحدیث)

# ایذا رسانی قرآن و اہلبیتؑ کی نظر میں


## نسیم عباس



زیرِ اہتمام

## مکتبہ انوار الثقلین

بمقام اٹھر

تحصیل پنڈ دادنخان (ضلع جہلم)

# "ایذا رسانی قرآن و اهلبیتؑ کی نظر میں"

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

جو لوگ مومن، مرد اور عورتوں کے کچھ کئے، دھرے بغیر (تہمت لگا کر) اذیت دیتے ہیں وہ صریحی گناہ (کا بوجھ اپنی گردن پر) اٹھاتے ہیں۔ (سورۃ احزاب آیت ۵۸)

**حضرت نبی اکرم ﷺ کی احادیث:**

☆ ذلیل ترین انسان وہ ہے جو لوگوں کی توہین کرتا ہے (بحار الانوار ج ۷۸ ص نمبر ۱۹۲)

☆ جس نے کسی مومن کو اذیت دی اس نے مجھے اذیت دی (بحار الانوار ج ۶۷ ص ۷۲)

☆ جو شخص کسی مومن کی طرف خوفناک نگاہوں سے دیکھے گا جس سے وہ ڈر جائے تو اللہ تعالیٰ بھی اسے اس دن ڈرائے گا جس دن اسکے سایہ کے علاوہ کوئی اور سایہ نہیں ہوگا (بحار الانوار ج ۷۵، ص ۱۰۵۔ ج ۷۷۔ ۱۹۲)

وسائل الشیعہ ج ۸ ص ۶۱۴

☆ ایک مومن کسی کو غمگین کرنے کے بعد اسے تمام دنیا بھی عطا کر دے پھر اس کا کفارہ نہیں ہوسکتا اور نہ ہی اسے کوئی اجر ملے گا، (بحار الانوار ج ۷۵ ص ۱۵۰)

وسائل الشیعہ ج ۸ ص ۱۴۵

☆ لوگوں کو اذیت دینے سے بچو کیونکہ یہ ایک ایسا واقعہ ہے جو تو اپنے لئے دے رہا ہے (بحار الانوار ۷۵ ص ۵۴)

☆ میں اپنی امت کے سلسلے میں نہ کسی مومن سے خوف کھاتا ہوں نہ کسی مشرک سے اس لئے کہ

مومن کا ایمان اُمت کو گزند پہنچانے سے روکے گا اور مشرک کا کفر خود اسکی ذلت و رسوائی کا سبب ہوگا، ہاں اس منافق کے گزند پہنچانے سے ڈرتا ہوں جو چرب زبان ہو اور زبان دراز ہو کیونکہ وہ جن چیزوں کی خوبی کو تم جانتے ہو اسکو زبان سے کہے گا اور جن سے تم کو نفرت ہے عملاً اسی کو انجام دے گا۔ (بحار الانوار ج ۲ ص ۱۱۰)

امیر المومنین حضرت امام علیؑ فرماتے ہیں:

☆ جو میرے مومن بندے کو اذیت دیتا ہے اسے میرے خلاف اعلان جنگ کرنا چاہئے (بحار الانوار ج ۷۵ ص ۱۵۲، کافی ج ۲ ص ۳۵۰)

☆ کسی مومن کیلئے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ کسی دوسرے مومن کو خوف زدہ کرے۔ (بحار الانوار ج ۷۵ ص ۱۵۲، ۱۴۸)

حضرت امام علی زین العابدینؑ کے فرمودات:

☆ کسی کو اذیت نہ دینا کمال عقل کی دلیل ہے اور دنیا و آخرت میں جسم کیلئے راحت ہے، (بحار الانوار ج ۷۸ ص ۱۴۱، ۳۱۴)

حضرت امام جعفر صادقؑ کے ارشادات:

☆ جو شخص لوگوں کی ایذا رسانی سے اپنا ہاتھ روکے رکھتا ہے وہ لوگوں سے تو صرف ایک ہاتھ روکتا ہے جبکہ اس سے کئی ہاتھ رُک جاتے ہیں (بحار الانوار ج ۷۵ ص ۵۳)

☆ خدا کی قسم! نیک لوگ کامیاب ہو گئے تم جانتے ہو وہ کون ہیں؟ وہی ہیں جو چیونٹی تک کو اذیت نہیں دیتے۔ (بحار الانوار ج ۷۵ ص ۲۴۷)

# نسیم عباس کے دیگر کتابچے

ایذا رسانی قرآن واهلبیتؑ کی نظر میں

آزمائش

فرامین حضرت امام علی رضا علیہ السلام

کامیابی اور نجات کیسے ممکن ہے؟

خواہشات نفسانی قرآن کی نظر میں

صبر وشکر

ہم سب مجرم ہیں؟

انفاق فی سبیل اللہ

استحکام پاکستان کے تقاضے

صِلہ رحم

شیطان کا انٹرویو

پستی کے عمیق گڑھوں میں گرنے کے اسباب

دہشت گردی کی نرسریاں دینی مدارس۔۔۔۔۔۔؟


## مکتبہ انوار الثقلین بمقام اتھر

تحصیل پنڈ دادنخان (جہلم)